




الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا سَیِّدِیْ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ
وَعَلٰی آلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا سَیِّدِیْ یَاحَبِیْبَ اللّٰہِ

درود شریف کے متعلق چالیس احادیث مبارکہ کا مجموعہ

مسمّٰی بہ

# اربعین رضویہ

بفیضانِ عشق

اعلیٰ حضرت امام اہلسنت حضرت مولانا الشاہ امام **احمد رضا خان** فاضل بریلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

تالیف


مولانا ابوالحامد حافظ غلام محمد قادری رضوی

فاضل تنظیم المدارس اہل السنۃ
خطیب نورانی جامع مسجد خوشاب



ناشر :۔ جماعت رضائے مصطفیٰ پاکستان خوشاب

نام کتاب :- اربعین رضویہ

تالیف :- مولانا غلام محمد رضوی

نظر ثانی :- مولانا حافظ شیر محمد قادری

کمپوزنگ . ابوالحسن پریس سروس خوشاب

تعداد :- (1100) گیارہ سو

تاریخ اشاعت :- 11 ربیع الآخر 1420 ہجری

ہدیہ :- 15 روپے /12

ناشر :- جماعت رضائے مصطفیٰ پاکستان خوشاب

ملنے کا پتہ:-

☆ نورانی جامع مسجد محلہ دتے والا خوشاب

☆ مکتبہ رضائے مصطفیٰ چوک دار السلام گوجرانوالہ

☆ مکتبہ سلطانیہ رضویہ جامع مسجد بلال رضوی خوشاب

☆ دربار عالیہ حضرت فقیر میاں لکھی صاحب قادری سلطانی ملوال (تلی) خوشاب

# انتساب!

بندہ درود شریف کے متعلق چالیس احادیث مبارکہ کے اس
مجموعہ کو حضور محبوب سبحانی شہباز لامکانی سیدنا غوث الثقلین
قطب الکونین شیخ العالمین حضرت سید ابو محمد محی الدین
عبد القادر جیلانی الحسنی والحسینی
البغدادی رضی اللہ عنہ کی بارگاہ عالی میں بصد عجز و نیاز
پیش کرتا ہے۔

چہ عجب گر بنوازند گدارا

# تقریظ

یادگار سلف شیخ الاتقیاء مجاہد حق گو صادق الاقوال والاحوال نباض قوم پاسبان مسلک
امام احمد رضا فیض یافتہ حضرت امیر ملت۔ نائب محدث اعظم پاکستان حضرت علامہ
مولانا الحاج پیر ابو داؤد محمد صادق قادری رضوی صاحب دامت برکاتھم العالیہ
امیر جماعت رضائے مصطفیٰ پاکستان گوجرانوالہ۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم :۔

نحمدہ و نصلی علی رسولہ الکریم وعلی آلہ و صحبہ اجمعین ۔

رسالہ مبارکہ "اربعین رضویہ" مولفہ فاضل عزیز مولانا حافظ غلام محمد صاحب سلمہ چیدہ چیدہ مقامات سے دیکھنے کا اتفاق ہوا ماشاء اللہ بڑی عقیدت و محنت سے تالیف کیا ہے۔ مولی تعالیٰ بوسیلہ مصطفیٰ (علیہ التحیۃ والثناء) مقبول و نافع بنائے اور فاضل عزیز کے علم و عمل عمر و صحت میں برکت فرمائے امین۔ درود شریف کی دونوں جہان میں بڑی فضیلت و برکت ہے اور وہ عشاق شان رسالت بڑے خوش نصیب ہیں جنہیں کثرت صلوۃ و سلام کی سعادت حاصل ہے فقیر کے نزدیک اتباع شریعت و سنت اور کثرت درود شریف رسول اللہ ﷺ کی بارگاہ میں قرب و حضوری اور آپ کی نگاہ عنایت کے حصول کا بہت بڑا ذریعہ ہے۔ اور درود و سلام رسول اللہ ﷺ کی محبوبیت و عظمت شان محمدی کا بہت بڑا مظاہرہ ہے اور کیوں نہ ہو کہ۔ بقول عاشق

؎ خالق بھی ساتھ فرشتوں کے ۔ خود بھیجے درودوں کے تحفے
یہ شان یہ رتبہ ہے تیرا ۔ سبحان اللہ سبحان اللہ ۔

ابوداؤد محمد صادق

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# حرف آغاز!

تمام تعریفیں اللہ تعالیٰ کے لئے جو تمام کائنات کا خالق و مالک اور رازق ہے درود لامحدود جناب محمد رسول اللہ ﷺ کی ذات ستودہ صفات پر جو اس کائنات کی ایجاد کا سبب اور تمام جہانوں کے لئے رحمت ہیں۔

ازیں بعد بندہ حقیر کو اپنی کم علمی و کم عملی کا پورا پورا احساس و اعتراف ہے بلاشبہ بندہ کسی تحریر کی اہلیت ہرگز نہیں رکھتا لیکن سرکار دو جہاں ﷺ کی رحمت و کرم نے دل میں ایک خواہش پیدا کی وہ یہ کہ آپ ﷺ کا فرمان عالیشان ہے کہ جو شخص میری امت سے چالیس احادیث یاد کرے

(لکھے یا شائع کرے) اللہ تعالیٰ اس کو علماء کے زمرے میں اٹھائے گا اس برکت کے حصول کے لئے اور فکر آخرت کی وجہ سے یہ مجموعہ احادیث جمع کر کے شائع کرنے کا ارادہ کیا پھر اپنے آقائے نعمت حضرت مولانا الحاج پیر ابو داؤد محمد صادق صاحب دامت برکاتہم العالیہ سے اجازت بھی لی تب یہ کام شروع کیا اور آپ جناب نے ہی اس کا نام اربعین رضویہ رکھا اور آپ کی دعا و نگاہ سے ہی یہ کتابچہ پایہ تکمیل کو پہنچا ہے۔ کتابچے کی ترتیب اس طرح کر دی گئی ہے شروع میں قصیدہ بردہ شریف کے اشعار پھر اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا لکھا ہوا کروڑوں درود اور لاکھوں سلام کا نذرانہ درج کر دیا ہے اور حضرت حکیم الامت مفتی احمد یار خان گجراتی رحمۃ اللہ علیہ کی کتاب شانِ حبیب الرحمٰن سے آیت مبارکہ **اِنَّ اللّٰهَ وَ مَلٰئِكَتَه**،

-----**الخ**۔کی تفسیر و تشریح کو مقدمہ کے طور پر درج کر دیا ہے۔ پھر چالیس احادیث مبارکہ اور آخر میں درود شریف کے مختلف **11** صیغے اور ان کی فضیلت درج کر دی ہے تاکہ عاشقان رسول ﷺ کے ورد درود شریف اور محبت رسول ﷺ میں مزید اضافہ اور آسانی ہو بندہ کی یہ پہلی کوشش ہے یقینی بات ہے کہ اس میں بہت سی غلطیاں اور خامیاں ہونگی جو بزرگ علماء و مشائخ اس کتابچہ کو پڑھیں فقیر کی خطاؤں کے لئے معافی کی دعا فرماتے ہوئے بندہ کو مطلع فرمائیں تاکہ آئندہ اس کی اصلاح ہو سکے مولیٰ تعالیٰ اس کو بندہ کے لئے ذریعہ نجات بنائے۔

**آمین بجاہ سید المرسلین ﷺ**

---

## کتاب روحانی حقائق مولفہ پیر ابوداؤد محمد صادق صاحب گوجرانوالہ

جس میں سلسلہ قادریہ رضویہ کے بزرگان دین کے اسمائے گرامی تاریخ وصال مقامات مزار درج ہیں علاوہ ازیں نعتیں صلوۃ و سلام بیعت کا حکم شرائط مرشد آداب مرشد درس طریقت وظائف کی شرائط بعض وظائف قادریہ۔باطنی اور روحانی امراض اور انکے علاج کا بیان اور آخر میں حضرت صاحب کی زندگی کے مختصر حالات آپ کے قلم مبارک سے تحریر فرمائے گئے ہیں۔

ملنے کا پتہ :۔ مکتبہ رضائے مصطفیٰ چوک دار السلام گوجرانوالہ

## قصیدہ بردہ شریف

مَوْلَا یَ صَلِّ وَ سَلِّمْ دَائِمًا اَبَدًا
عَلٰی حَبِیْبِكَ خَیْرِ الْخَلْقِ كُلِّهِمِ
مُحَمَّدٌ سَیِّدُ الْكَوْنَیْنِ وَالثَّقَلَیْنِ
وَالْفَرِیْقَیْنِ مِنْ عُرْبٍ وَّمِنْ عَجَمِ
هُوَ الْحَبِیْبُ الَّذِیْ تُرْجٰی شَفَاعَتُهٗ
لِكُلِّ هَوْلٍ مِنَ الْاَهْوَالِ مُقْتَحِمِ
یَا اَكْرَمَ الْخَلْقِ مَا لِیْ مَنْ اَلُوْذُ بِهٖ
سِوَاكَ عِنْدَ حُلُوْلِ الْحَادِثِ الْعَمِمِ
دَعْ مَا ادَّعَتْهُ النَّصَارٰی فِیْ نَبِیِّهِمْ
وَاحْكُمْ بِمَا شِئْتَ مَدْحًا فِیْهِ وَاحْتَكِمِ
فَاِنَّ مِنْ جُوْدِكَ الدُّنْیَا وَ ضَرَّتَهَا
وَمِنْ عُلُوْمِكَ عِلْمَ اللَّوْحِ وَالْقَلَمِ
ثُمَّ الرِّضَا عَنْ اَبِیْ بَكْرٍ وَعَنْ عُمَرَ
وَعَنْ عَلِیٍّ وَعَنْ عُثْمَانَ ذِی الْكَرَمِ
یَا رَبِّ بِالْمُصْطَفٰی بَلِّغْ مَقَاصِدَنَا
وَاغْفِرْلَنَا مَا مَضٰی یَا وَاسِعَ الْكَرَمِ

# کروڑوں درود

کعبہ کے بدر الدجی تم پہ کروڑوں درود — طیبہ کے شمس الضحی تم پہ کروڑوں درود

شافع روز جزا تم پہ کروڑوں درود — دافع جملہ بلا تم پہ کروڑوں درود

جان ودل اصفیاء تم پہ کروڑوں درود — آب وگل انبیاء تم پہ کروڑوں درود

اور کوئی غیب کیا تم سے نہاں ہو بھلا — جب نہ خدا ہی چھپا تم پہ کروڑوں درود

دل کرو ٹھنڈا میرا وہ کف پا چاند سا — سینہ پہ رکھ دو ذرا تم پہ کروڑوں درود

ذات ہوئی انتخاب وصف ہوئے لاجواب — نام ہوا مصطفیٰ تم پہ کروڑوں درود

تم ہو جواد و کریم تم ہو رؤف ور حیم۔ — بھیک ہو داتا عطا تم پہ کروڑوں درود

خلق کے حاکم ہو تم رزق کے قاسم ہو تم۔ — تم سے ملا جو ملا تم پہ کروڑوں درود

نافع ودافع ہو تم شافع ورافع ہو تم۔ — تم سے بس افزوں خدا تم پہ کروڑوں درود

کر کے تمہارے گناہ مانگے تمہاری پناہ۔ — تم کہو دامن میں آ تم پہ کروڑوں درود

آنکھ عطا کیجئے اس میں ضیاء دیجئے۔ — جلوہ قریب آ گیا تم پہ کروڑوں درود

کام وہ لے لیجئے تم کو جو راضی کرے۔ — ٹھیک ہو نام رضا تم پہ کروڑوں درود

(اعلیٰ حضرت بریلوی رحمۃ اللہ علیہ

الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَعَلٰی آلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا حَبِیْبَ اللّٰہ

# لاکھوں سلام

مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام
شمع بزمِ ہدایت پہ لاکھوں سلام

مہرِ چرخِ نبوت پہ روشن درود
گلِ باغِ رسالت پہ لاکھوں سلام

شہریارِ ارم تاجدارِ حرم
نوبہارِ شفاعت پہ لاکھوں سلام

شبِ اسریٰ کے دولہا پہ دائم درود
نوشۂ بزمِ جنت پہ لاکھوں سلام

جن کے زیرِ لوا آدم و من سوا
اس سزائے سیادت پہ لاکھوں سلام

عرش تا فرش ہے جس کے زیرِ نگیں
اس کی قاہر ریاست پہ لاکھوں سلام

خلق کے داد رس سب کے فریاد رس
کہفِ روزِ مصیبت پہ لاکھوں سلام

مجھ سے بے کس کی دولت پہ لاکھوں درود
مجھ سے بے بس کی قوت پہ لاکھوں سلام

ہم غریبوں کے آقا پہ بے حد درود
ہم فقیروں کی ثروت پہ لاکھوں سلام

جس سہانی گھڑی چمکا طیبہ کا چاند
اس دل افروز ساعت پہ لاکھوں سلام

ان کے ہر نام و نسبت پہ نامی درود
ان کے ہر وقت و حالت پہ لاکھوں سلام

ان کے مولیٰ کے ان پر کروڑوں درود
ان کے اصحاب و عترت پہ لاکھوں سلام

الغرض ان کے ہر مُو پہ لاکھوں درود
ان کی ہر خو و خصلت پہ لاکھوں سلام

بے عذاب و عتاب و حساب و کتاب
تا ابد اہلِ سنت پہ لاکھوں سلام

مجھ سے خدمت کے قدسی کہیں ہاں رضا
مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام

(اعلیٰ حضرت بریلوی رحمۃ اللہ علیہ)

الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَعَلٰی آلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا حَبِیْبَ اللّٰہِ

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# مقدمہ

اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ رَبِّ الۡعٰلَمِیۡنَ خَلِقِ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِیۡنَ۔ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی مَنۡ کَانَ نَبِیًّا وَّاٰدَمُ بَیۡنَ الۡمَآءِ وَالطِّیۡنِ سَیِّدِنَا وَمَوۡلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصۡحٰبِہٖ وَاَہۡلِبَیۡتِہٖ وَاَوۡلِیَاءِ اُمَّتِہٖ وَعُلَمَآءِ مِلَّتِہٖ اَجۡمَعِیۡنَ ۔اَمَّا بَعۡدُ فَاَعُوۡذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیۡطٰنِ الرَّجِیۡمِ ۔بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۔اِنَّ اللّٰہَ وَمَلٰٓئِکَتَہٗ یُصَلُّوۡنَ عَلَی النَّبِیِّ یٰٓاَیُّہَا الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا صَلُّوۡا عَلَیۡہِ وَ سَلِّمُوۡا تَسۡلِیۡمًا ۔

ترجمہ :بیشک اللہ اور اس کے فرشتے درود بھیجتے ہیں اس غیب بتانے والے (نبی) پر اے ایمان والو ان پر درود اور خوب سلام بھیجو۔پ ۲۲ سورۃ الاحزاب۔ ترجمہ کنزالایمان

یہ آیت کریمہ حضور ﷺ کی صریح نعت ہے اس میں مسلمانوں کو اس ذات پاک پر دورد شریف پڑھنے کا حکم دیا گیا ہے۔ مگر لطف یہ ہے کہ قرآن کریم نے بہت سے حکم سنائے نماز کا روزہ کا حج وغیرہ کا ایمان کا حکم دیا مگر کسی جگہ یہ نہیں فرمایا کہ یہ کام ہم بھی کرتے ہیں ہمارے فرشتے بھی کرتے ہیں اور مسلمانو تم بھی کرو صرف درود پاک کے لئے اس طرح فرمایا وجہ بالکل ظاہر ہے کیونکہ کوئی بھی کام ایسا نہیں جو کہ رب کا بھی ہو اور بندے بھی اس کو کریں رب تعالی کے کام ہم نہیں کر سکتے اور ہمارے کاموں سے رب تعالیٰ بلند وبالا ہے رب کا کام ہے پیدا فرمانا، رزق دینا، مارنا، جلانا یہ بندے ہر گز نہیں کر سکتے ہمارا کام ہے عبادت کرنا اطاعت کرنا وغیرہ رب

تعالیٰ اس سے پاک ہے اگر کوئی ایسا کام ہے جو رب کریم بھی ہو ملائکہ بھی کرتے ہوں اور مسلمانوں کو بھی اس کا حکم دیا گیا ہو وہ صرف آقا دو جہاں ﷺ پر درود بھیجنا ہے جیسے کہ ہلال پر سب کی نظریں جمع ہوتی ہیں اسی طرح مدینہ کے چاند پر ساری مخلوق کی اور خالق کی بھی نظر ہے حضور ﷺ کی ذات جامع ہے اگرچہ رب تعالیٰ کا درود ہے رحمت نازل فرمانا فرشتوں کا درود ہے دعاءِ رحمت کرنا مگر تعظیم مصطفیٰ ﷺ سب میں مشترک ہے۔

**نکتہ** ۔ اس آیت میں اولاً تو خبر دی گئی کہ ہم ہر آن اور ہر وقت رحمتوں کی بارش برساتے ہیں اپنے محبوب ﷺ پر اور پھر ہم کو حکم دیا کہ تم بھی ان پر درود پڑھو یعنی ہم سے ان کیلئے رحمت مانگو اور مانگی وہ چیز جاتی ہے جو پہلے سے حاصل نہ ہو تو جب ہمارے بغیر رحمتیں اتر رہی ہیں تو پھر مانگنے کا حکم کیوں دیا؟ وجہ یہ ہے کہ فقیر جب کسی دروازے پر مانگنے جاتا ہے تو گھر والے کی اولاد اور مال کی دعائیں مانگتا ہوا جاتا ہے۔ مالک کا گھر آباد ہو بچے زندہ رہیں مال سلامت رہے مالک سمجھ جاتا ہے کہ یہ تہذیب والا بھکاری ہے مانگنا چاہتا ہے مگر ہمارے بچوں کی خیر مانگ رہا ہے یہاں حکم دیا گیا ہے کہ اے مسلمانو جب تم ہمارے یہاں کچھ مانگنے کے لئے آؤ تو ہم اولاد سے پاک ہیں مگر ہمارا ایک حبیب ہے محمد رسول اللہ ﷺ اس کی اس کے اہلبیت واصحاب کی خیر مانگتے ہوئے انکو دعائیں دیتے ہوئے آؤ تو جن رحمتوں کی ان پر بارش ہو رہی ہے اس کا تم پر بھی ایک چھینٹا مار دیا جائے گا ۔درود پڑھنا حقیقت میں رب سے مانگنے کی ایک ترکیب ہے۔

وہی رب ہے جس نے تجھ کو ہمہ تن کرم بنایا۔
ہمیں بھیک مانگنے کو تیرا آستاں بتایا

نیز اس آیت میں مسلمانوں کو متنبہ فرمایا گیا کہ اے درود پڑھنے والو یہ خیال نہ کرنا کہ

ہمارے محبوب پر ہماری رحمتیں تمہارے مانگنے پر موقوف ہیں۔ ہمارے محبوب تمہارے درود کے حاجتمند ہیں جیسے ممبر ووٹ کے ہیں تم درود پڑھو یا نہ پڑھو ان پر ہماری رحمتیں برابر برستی رہتی ہیں تمہاری پیدائش اور تمہارا درود شریف پڑھنا تو کل سے ہوا ان پر رحمتوں کی بارش تو جب سے ہو رہی ہے جبکہ جب اور کب بھی نہ بنا تھا جہاں وہاں کہاں سے پہلے ان پر رحمتیں ہیں تم سے دعا منگوانا تمہارے بھلے کے لئے ہے جب رب تعالی ہماری حمد و ثنا کا حاجتمند نہیں کہ وہ محمود ہے خواہ کوئی حمد کرے یا نہ کرے ایسے ہی حضور ﷺ کسی کی نعت خوانی کے حاجتمند نہیں وہ محمد ہیں خواہ ان کی کوئی نعت پڑھے یا نہ پڑھے حمد الہی کے حضور ﷺ کافی اور نعت مصطفائی کے لئے رب بس ہے۔ اسی وجہ سے ہر دعا کے اول آخر میں درود شریف پڑھنا ضروری ہے اور اگر کوئی شخص تمام دعائیں چھوڑ دے اور صرف درود پاک ہی پڑھا کرے تو خدا چاہے کسی دعا کی ضرورت ہی نہ پڑے گی۔ تمام حاجتیں خود بخود پوری ہونگی۔

درود شریف کے متعلق تین باتیں عرض ہیں اولاً تو یہ کہ اس کے فضائل کیا ہیں؟ دوسرے یہ کہ کونسا درود شریف پڑھنا بہتر یا ضروی ہے اور درود شریف پڑھنا واجب ہے فرض ہے یا سنت ہے تیسرے یہ کہ نبی ﷺ کے سوا کسی اور پر درود شریف پڑھنا کیسا ہے؟

1 :۔ درود شریف کے فضائل بیشمار ہیں جن کے لکھنے کو دفتر چاہیے یہ مجموعہ احادیث اربعین رضویہ اسی عنوان فضائل درود شریف پر ہے آئند صفحات میں چالیس احادیث اور چند ایک درود پاک کے صیغوں کے ساتھ فضائل درج کر دیئے گئے ہیں مطالعہ فرمائیں

2 :۔ درود شریف پڑھنا فرض بھی ہے واجب بھی سنت بھی مستحب بھی مکروہ بھی اور حرام بھی۔

اس کی تفصیل یہ ہے کہ در مختار جلد اول کتاب الصلوۃ میں ہے کہ عمر میں ایک بار درود شریف پڑھنا فرض ہے اور جس مجلس میں بیٹھے اور حضور ﷺ کا اسم شریف وہاں بار بار آئے تو صاحب در مختار کے نذدیک توجب بھی نام پاک سنے تو درود شریف پڑھنا واجب ہے اور (بعض بزرگوں کے نذدیک) ہر بار پڑھنا مستحب ہے۔

## چند موقعوں پر درود پڑھنا مستحب ہے !

علامہ شامی نے بیان فرمایا ہے جمعہ کی شب میں جمعہ کے دن میں ہفتہ اتوار اور سوموار کے دن اور روزانہ صبح شام اور مسجد میں آتے جاتے وقت صفاء مروہ کے پاس جمعہ کے خطبہ میں (مگر خطبہ سننے والے درود شریف دل میں پڑھیں) اور اذان کے بعد اور ہر دعا کے اول آخر اور وضو کے وقت اور جبکہ کان میں غیبی آواز آنے لگے جب کوئی چیز بھول جائے وعظ کے وقت سبق پڑھتے اور پڑھاتے وقت فتوی لکھتے وقت اور نکاح کے وقت اور ہر کسی مشکل پڑنے پر وغیرہ وغیرہ موقعوں پر درود پاک پڑھنا مستحب ہے۔

## سات جگہ درود شریف پڑھنا مکروہ ہے

☆ جماع کے وقت ☆ پیشاب یا پاخانہ کرتے وقت ☆ تجارت کے سامان کو شہرت دینے کے لئے ☆ پھسلنے کے وقت ☆ تعجب کے وقت ☆ ذبح کے وقت ☆ چھینک کے وقت

## تین جگہ درود شریف پڑھنا حرام ہے

☆ جب تاجر اپنی کوئی چیز خریدار کو دکھائے اور اس کی عمدگی بتانے کے لئے درود پڑھے

☆جب کسی مجلس میں کوئی بڑا آدمی آئے اس کی آمد کی خبر دینے کے لئے درود پڑھا جائے (شامی) ☆اسی طرح فرض نماز کی التحیات میں جب حضور ﷺ کا نام آئے تو درود پڑھنا جائز

**فائدہ :۔** قران کریم کی تلاوت میں جب حضور ﷺ کا نام قرآن میں آجائے تو درو پڑھنا افضل ہے تا کہ قرآن کی روانی میں فرق نہ آئے (شامی)۔ نماز میں التحیات کے بعد درود شریف پڑھنا سنت ہے۔ فرض واجب نماز میں تو دوسری التحیات میں سنت ہے اور پہلی میں منـ نوافل میں دونوں بار کی التحیات کے بعد درود پڑھنا سنت ہے یعنی پہلے قعدہ میں بھی درود شریف پڑھ کر کھڑا ہو۔

## کونسا درود شریف پڑھنا چاہیے !

مشکوۃ شریف کتاب الصلوۃ میں باب الصلوۃ علی النبی ﷺ میں حضرت ابو حمید سا رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم نے حضور ﷺ سے دریافت کیا کہ ہم آپ پر درود پاک طرح پڑھیں تو آپ ﷺ نے وہ درود بتایا جو نماز میں بعد التحیات پڑھا جاتا ہے یعنی درود ابرا ۔اس حدیث کی وجہ سے بعض لوگ کہتے ہیں کہ سوائے درود ابراہیمی کے اور درود پڑھنا منع مگر یہ محض غلط ہے ورنہ پھر لازم آئے گا کہ محدثین کرام جب کبھی حضور ﷺ کا اسم پاک لـ ہیں تو صرف یہ ہی کہتے ہیں ﷺ یہ بھی ناجائز ہو اگر منقول کے سوا دوسرے درود پڑھنا منع تو پھر وہی غذائیں اور دوائیں بھی استعمال کرنی چاہیں جو منقول ہیں جس طرح ہر غذا جو شریعـ میں حرام نہیں کھانا جائز ہے اسی طرح ہر درود جو کہ شریعت میں منع نہیں پڑھنا جائز ہے کیو کلوا واشربوا میں کھانا اور پینا

مطلق ہے اور صلوا علیہ میں صلوۃ مطلق کوئی درود پڑھ لیا جائے ثواب حاصل ہوگا ہاں منقول دیگر
سے زیادہ بہتر ہے۔ دلائل الخیرات شریف میں بہت سے درود نقل کیئے گئے ہیں اور صاحب روح
البیان نے اس درود شریف کی بہت افضلیت اور نفع بیان کیا ہے۔

الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَا مُ عَلَیْكَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَا مُ عَلَیْكَ یَا حَبِیْبَ اللّٰہ
الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَا مُ عَلَیْكَ یَا خَلِیْلَ اللّٰہِ ۔ یہ بہت ہی طویل درود شریف ہے۔

فقیر کا تجربہ یہ ہے کہ درج ذیل درود شریف بہت نافع ہے کہ بعد نماز جمعہ مدینہ پاک کی طرف
منہ کر کے سو 100 بار یہ پڑھے۔ صَلَّی اللّٰہُ عَلَی النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَاٰلِہٖ ﷺ
صَلٰوۃً وَسَلَامًا عَلَیْكَ یَا رَسُوْلَ للّٰہِ ۔ مگر ہاتھ باندھ کر مدینہ پاک کی طرف منہ کر
کے کھڑا ہو مدینہ پاک کا رخ مغرب اور شمال کے درمیان ہے۔

تنبیہ :۔ ہمارے یہاں پاکستان میں (ہر جگہ اہلسنت کی مساجد میں) قاعدہ ہے کہ نماز
عشاء عصر اور فجر کے بعد نماز سے فارغ ہو کر بلند آواز سے یہ درود شریف پڑھتے ہیں۔

الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَا مُ عَلَیْكَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَعَلٰی آلِكَ وَاَصْحَابِكَ یَا حَبِیْبَ اللّٰہ
بعض لوگ (گستاخ وبد عقیدہ) اس کو شرک و کفر کہتے ہیں لیکن یہ محض غلط ہے ہر درود جس طرح
چاہو پڑھو صلوا علیہ و سلموا میں صلوۃ و سلام میں کوئی پابندی نہیں بلند آواز پڑھو آہستہ پڑھو اور کوئی
سا درود و سلام پڑھو۔ بغیر شرعی ممانعت کے کسی چیز کو ناجائز تو کیا مکروہ بھی نہیں کہہ سکتے
۔(مشکوۃ شریف میں آیا ہے کہ حضور ﷺ نماز کے بعد اس قدر بلند آواز سے ذکر اللہ کرتے تھے
کہ محلہ والوں کو گھروں میں خبر ہو جاتی تھی کہ اب نماز ختم ہو گئی ہے۔ بلند آواز سے ذکر کرنے کی
پوری بحث کتاب جاء الحق میں مطالعہ فرمائیں۔

# کس پر درود پڑھا جائے

شامی اور عالمگیری کتاب الکراہۃ میں ہے کہ نبی کے سوا کسی پر مستقل طور پر درود سلام پڑھنا منع ہے مثلاً امام حسین علیہ السلام یا امام حسین علیہ ﷺ ہاں نبی علیہ السلام کے نام کے تابع کر کے غیر نبی پر درود شریف پڑھ سکتے ہیں۔ مقصود تو حضور علیہ ﷺ پر درود ہو اور ان کے صدقے میں اور کا بھی نام آجائے مثلاً۔ **اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَاَزْوَاجِہٖ وَاَوْلِیَآءِ اُمَّتِہٖ وَعُلَمَآءِ مِلَّتِہٖ اَجْمَعِیْنَ خُصُوْصًا عَلٰی غَوْثِ الصَّمَدَانِیْ وَغَیْرَہٗ**۔ اس درود میں آل پاک صحابہ کرام اولیاء علماء اور تمام امت ذکر آگیا مگر حضور علیہ ﷺ کے طفیل۔ (بحوالہ شانِ حبیب الرحمٰن)

## سوانح عمری :۔

حضرت فقیر میاں لکھی صاحب قادری سروری سلطانی مولفہ غلام محمد رضوی جس میں آپ کی زندگی کے مکمل حالات اور واقعات اور دربار عالیہ حضرت سلطان باہو رحمۃ اللہ علیہ سے فیضیاب ہونے کا مفصل ذکر خیر درج ہے علاوہ ازیں آپ کی تمام اولاد کا ذکر بھی تحریر کیا گیا ہے۔

ملنے کا پتہ :۔ دربار عالیہ قادریہ سلطانیہ ملوال (تلی) تحصیل و ضلع خوشاب۔

آپ کا سالانہ عرس 21 ذیقعد کو ہوتا ہے اور بڑی گیارہویں شریف کا سالانہ پروگرام 22 ربیع الثانی کو ہوتا ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# درود پاک کی فضیلت میں چالیس احادیث مبارکہ!

حدیث نمبر1 :۔عَنْ عَبْدُاللهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ
...لَى النَّاسِ بِیْ یَوْمَ الْقِیَامَةِ اَکْثَرُهُمْ عَلَیَّ صَلٰوةً (مشکوۃ 'ترمذی)

...جمہ :۔ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ
...نے ارشاد فرمایا کہ قیامت کے دن لوگوں میں سے میرے زیادہ قریب وہ ہوگا جس نے مجھ پر
...درود شریف زیادہ پڑھا ہوگا۔

...صَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ وَعَلٰی آلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا حَبِیْبَ اللّٰهِ

...دیث نمبر 2 :۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا
...س نے مجھ پر ایک بار درود پڑھا اللہ اس پر دس رحمتیں نازل فرمائے گا۔ (مشکوۃ ،مسلم شریف)

الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ وَعَلٰی آلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا حَبِیْبَ اللّٰهِ

...دیث نمبر 3 :۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ سرکار دو جہاں ﷺ نے ارشاد
...رمایا کہ جس نے مجھ پر ایک بار درود پاک پڑھا اللہ اس پر دس رحمتیں فرمائے گا اس کے دس گناہ
...ئے گا اور اس کے دس درجے بلند کرے گا۔ (مشکوۃ' نسائی شریف)

الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ وَعَلٰی آلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا حَبِیْبَ اللّٰهِ

...دیث نمبر 4 :۔ کائنات کے والی و مختار ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ اہل محبت کا درود پاک میں خود
...سنتا ہوں اور ان کو پہچانتا بھی ہوں۔ (دلائل الخیرات شریف)

الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ وَعَلٰی آلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا حَبِیْبَ اللّٰهِ

حدیث نمبر 5 :۔ ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ سید دو جہاں ﷺ نے ارشاد ف

بیشک اللہ تعالی کے کچھ ایسے فرشتے ہیں جو زمین پر سیر فرماتے رہتے ہیں میری امت کا سلا

پہنچاتے ہیں۔(مشکوۃ، نسائی، دارمی)

**اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَعَلٰی آلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا حَبِیب**

حدیث نمبر 6 :۔ سیدنا ابو کاہل رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ سید عالم ﷺ نے ارشاد ف

جو شخص ہر دن اور ہر رات میں تین تین مرتبہ میری محبت اور میری طرف شوق کی وجہ

درود پاک پڑھے تو اللہ تعالی پر حق ہے کہ اس کے اس دن اور رات کے گناہ بخش دے۔

(القول البدیع، خزینہ)

**اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَعَلٰی آلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا حَبِیب**

حدیث نمبر 7 :۔ حضرت ابو طلحہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک روز حضور پر نور ﷺ

تشریف لائے اور آپ ﷺ کے چہرہ انور میں خوشی تھی پس فرمایا کہ میرے پاس حضرت

جبریل علیہ السلام آئے عرض کیا کہ آپ کا رب فرماتا ہے کہ اے محبوب (ﷺ) کیا تم اس

راضی نہیں کہ تمہارا کوئی امتی آپ پر ایک بار درود بھیجے تو میں اس پر دس رحمتیں نازل کرو

آپکا کوئی امتی آپ پر ایک بار سلام بھیجے تو میں اس پر دس سلام بھیجوں۔(مشکوۃ، نسائی، دارمی)

**اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَعَلٰی آلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا حَبِیب**

حدیث نمبر 8 :۔ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں کہ میں

نماز پڑھی محبوب خدا ﷺ موجود تھے اور حضرت ابو بکر اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما آپ

کے ساتھ تھے جب میں بیٹھا تو اللہ تعالی کی حمد سے ابتدا کی پھر نبی کریم ﷺ پر درود پڑھ

اپنے لئے دعا کی تو سرکار ﷺ نے ارشاد فرمایا مانگ لے دیا جائے گا مانگ لے دیا جائے گا۔
مشکوۃ' ترمذی)

صَلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَعَلٰی آلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا حَبِیْبَ اللّٰہِ

یث نمبر 9 :۔ حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ سے راویت ہے فرماتے ہیں کہ میں نے ض کیا یا رسول ﷺ میں آپ ﷺ پر کثرت سے درود پاک پڑھتا ہوں تو میں درود پاک کتنا صنا مقرر کروں فرمایا جتنا چاہو میں نے عرض کیا چوتھا حصہ پڑھ لیا کروں تو فرمایا جتنا چاہو پڑھ لیا راس سے زیادہ پڑھو تو تیرے لئے بہتر ہے میں نے عرض کیا آدھا وقت درود پاک پڑھا کروں تو یا جتنا چاہو اگر درود پاک زیادہ کرو تو تمہارے لئے بہتر ہے میں نے عرض کیا دو تہائی فرمایا جتنا ہو لیکن اگر درود پاک اور زیادہ پڑھو تمہارے لئے بہتر ہے میں نے عرض کیا میں سارا وقت درود ی پڑھوں گا فرمایا تب تو تمہارے سب کام سنور جائیں اور تمہارے سب گناہ بخش دیئے جائیں گے۔ (مشکوۃ' ترمذی)۔

صَلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَعَلٰی آلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا حَبِیْبَ اللّٰہِ

دیث نمبر 10 :۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ اس شخص کی ناک مٹی میں مل جائے جس کے پاس میرا ذکر ہوا اور اس نے مجھ پر درود نہ پڑھا اور اس شخص کی ناک بھی مٹی میں مل جائے جس پر رمضان کا مہینہ داخل ہو اور اس شخص کی مغفرت ہونے سے پہلے ہی رمضان گزر گیا اور اس شخص کی ناک بھی مٹی میں ل جائے جس کے والدین یا دونوں میں سے ایک بڑھاپے کو پہنچ گئے اور والدین کی رضاجوئی اور خدمت گزاری نے اس آدمی کو جنت میں داخل نہ کیا۔ (مشکوۃ' ترمذی' جواہر الحدیث)

الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَا مُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَعَلٰی آلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا حَبِیبَ ا

حدیث نمبر 11 :۔ حضرت مولی علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں کہ جناب رسو اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا بہت بڑا بخیل وہ شخص ہے جس کے پاس میرا ذکر کیا گیا اور اس نے مجھ درود پاک نہیں پڑھا۔ (مشکوۃ' ترمذی)

الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَا مُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَعَلٰی آلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا حَبِیبَ ال

حدیث نمبر 12 :۔ حضرت رویفع رضی اللہ عنہ سے منقول ہے کہ حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا جو شخص محمد (ﷺ) پر درود پڑھے اور کہے کہ اے اللہ انہیں قیامت کے دن اپنے قریب ٹھکانے میں اتار تو اس کے لئے میری شفاعت ضروری ہو گئی۔ (مشکوۃ' احمد)

الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَا مُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَعَلٰی آلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا حَبِیبَ الل

حدیث نمبر 13 :۔ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں کہ دعا آسمان اور زمین کے درمیان رکی رہتی ہے اس سے کوئی چیز مقام مقبولیت میں نہیں چڑھتی جب تک اپنے نبی ﷺ پر درود پاک نہ پڑھو۔ (مشکوہ' ترمذی)

الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَا مُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَعَلٰی آلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا حَبِیبَ ال

حدیث نمبر 14 :۔ حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں کہ جو شخص نبی مختار ﷺ پر ایک بار درود پاک پڑھے گا اس پر اللہ تعالی اور اس کے فرشتے ستر رحمتیں نازل فرماتے ہیں۔ (مشکوۃ' احمد)

الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَا مُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَعَلٰی آلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا حَبِیبَ اللّٰ

حدیث نمبر 15 :۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول مکرم شفیع معظم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ مجھ پر درود پاک پڑھو کیونکہ مجھ پر درود پاک پڑھنا تمہارے گناہوں کا کفارہ اور

ے باطن کی طہارت ہے اور جو مجھ پر ایک بار بھی درود پاک پڑھے اللہ تعالیٰ اس پر دس
ں نازل فرماتا ہے۔ (القول البدیع)

وۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَعَلٰی آلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا حَبِیْبَ اللّٰہِ

نمبر 16 :۔ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ سرکار دو جہاں ﷺ
شاد فرمایا تم اپنی مجلسوں کو مجھ پر درود پاک پڑھ کر مزین کرو کیونکہ تمہارا مجھ پر درود پاک
قیامت کے دن تمہارے لئے نور ہوگا۔ (القول البدیع)

وۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَعَلٰی آلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا حَبِیْبَ اللّٰہِ

نمبر 17 :۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بیشک رسول اللہ ﷺ نے
رمایا مجھ پر درود پاک پڑھنے والے کو پل صراط پر عظیم الشان نور عطا ہوگا اور جس کو پل
پر نور عطا ہوگا وہ اہل دوزخ سے نہ ہوگا۔ (دلائل الخیرات)

وۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَعَلٰی آلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا حَبِیْبَ اللّٰہِ

نمبر 18 :۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہتے ہیں کہ حضور ﷺ نے ارشاد
جس نے مجھ پر دن بھر میں ہزار بار درود پاک پڑھا وہ مرے گا نہیں جب تک وہ جنت
آرامگاہ نہ دیکھ لے۔ (القول البدیع)

وۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَعَلٰی آلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا حَبِیْبَ اللّٰہِ

نمبر 19 :۔ حضور پرنور شافع یوم النشور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جو کوئی مجھ پر درود پاک
ول گیا وہ جنت کی راہ بھول گیا۔ (دلائل الخیرات)

وۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَعَلٰی آلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا حَبِیْبَ اللّٰہِ

نمبر 20 :۔ سرکار دو جہاں ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص تم میں سے مجھ پر بہت زیادہ

درود پاک پڑھا کرے گا تو وہ جنت میں زیادہ بیویوں والا ہو گا۔ (دلائل الخیرات)

الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَعَلٰی آلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا حَبِیبَ

حدیث نمبر 21 :۔ روایت ہے کہ جب جمعرات کا دن آتا ہے تو اللہ تعالیٰ فرشتوں کو بھیجتا ہے کے ہمراہ چاندی کے صحیفے اور سونے کے قلم ہوتے ہیں جو جمعرات کے دن اور جمعہ کی رات لوگوں کی فہرست تیار کرتے ہیں جو سب سے زیادہ نبی کریم ﷺ پر درود بھیجتے ہیں۔

(سعادۃ الدارین)

الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَعَلٰی آلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا حَبِیبَ

حدیث نمبر 22 :۔ فرماتے ہیں محبوب خدا ﷺ جب تمہیں کوئی چیز بھول جائے تو مجھ پر درود بھیجا کرو تو انشاء اللہ تعالیٰ یاد آجائے گی۔ (سعادۃ الدارین)

الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَعَلٰی آلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا حَبِیبَ

حدیث نمبر 23 :۔ سرکار دو جہاں ﷺ ارشاد فرماتے ہیں کہ جمعہ کے دن مجھ پر کثرت سے د بھیجا کرو کہ حاضری کا دن ہے کہ اس میں فرشتے حاضر ہوتے ہیں اور جو کوئی مجھ پر درود بھیجتا اس کا درود مجھ پر پیش کیا جاتا ہے اسی وقت جب وہ فارغ ہوتا ہے راوی کہتے ہیں میں نے عر کیا وفات کے بعد بھی؟ فرمایا وفات کے بعد بھی بیشک اللہ تعالیٰ نے زمین پر انبیاء کے جسم کھانا حرام کر دیا ہے پس اللہ کا نبی زندہ ہوتا ہے اور اس کو رزق بھی دیا جاتا ہے۔

(مشکوۃ، سعادۃ الدارین)

الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَعَلٰی آلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا حَبِیبَ

حدیث نمبر 24 :۔ روایت ہے کہ قیامت کے دن تین آدمی عرش خدا کے سائے میں ہوں

دن ہو گا جس میں اس کے سائے کے علاوہ سایہ نہیں ہو گا عرض کیا گیا یا رسول اللہ ﷺ وہ
ہوں گے ؟ فرمایا جس نے میرے کسی امتی کی تکلیف دور کی اور میری سنت زندہ کی اور مجھ پر
ت سے درود بھیجا۔ (سعادۃ الدارین)

لوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَعَلٰی آلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا حَبِیْبَ اللّٰہِ

ث نمبر 25 :۔ روایت ہے ایک دن سید عالم ﷺ کے پاس ایک شخص آیا اور اس نے اپنے
فاقہ اور تنگ دستی کی شکایت کی رحمت دو عالم ﷺ نے ارشاد فرمایا جب اپنے گھر جاؤ تو سلام
ر چاہے گھر میں کوئی ہو یا نہ ہو پھر مجھ پر سلام کہو اور ایک مرتبہ قل ھو اللہ احد۔۔۔۔۔۔ الخ
س شخص نے ایسے ہی کیا تو اللہ تعالیٰ نے اس پر رزق وسیع کر دیا یہاں تک کہ اس کے رشتہ
ں اور ہمسائیوں کو بھی اس رزق سے پہنچا۔ (القول البدیع' سعادۃ الدارین)

لوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَعَلٰی آلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا حَبِیْبَ اللّٰہِ

ث نمبر 26 :۔ حضرت حسن بصری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ سید الانبیاء ﷺ
رشاد فرمایا جس نے قرآن کریم پڑھا اور رب کی حمد کی اور مجھ پر درود پاک پڑھا تو اس نے خیر
جگہوں سے تلاش کر لیا۔ (القول البدیع)

وۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَعَلٰی آلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا حَبِیْبَ اللّٰہِ

ث نمبر 27 :۔ رسول اکرم نور مجسم ﷺ نے ارشاد فرمایا جو مجھ پر دن بھر میں پچاس بار درود
ڑھے گا قیامت کے دن میں اس سے مصافحہ کروں گا۔ (القول البدیع)

وۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَعَلٰی آلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا حَبِیْبَ اللّٰہِ

ث نمبر 28 :۔ نبی پاک صاحب لولاک ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ ہر چیز کے لئے طہارت اور

غسل ہوتا ہے اور ایمان والوں کے دلوں کی زنگ سے طہارت مجھ پر درود پاک پڑھنا ہے۔

(القول البدیع)

**الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَا مُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَعَلٰی آلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا حَبِیبَ**

حدیث نمبر **29** :۔ حضرت مولیٰ علی شیر خدا رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جو مجھ پر ایک بار درود پاک پڑھے اس کے لئے اللہ تعالیٰ ایک قیراط اجر لکھ ہے اور قیراط احد پہاڑ جتنا ہے۔ (القول البدیع)

**الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَا مُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَعَلٰی آلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا حَبِیبَ**

حدیث نمبر **30** :۔ سرکار ﷺ ارشاد فرماتے ہیں کہ جو تم اذان سنو تو تم بھی ایسے ہی کہو جیسے مؤذن کہتا ہے پھر مجھ پر درود پاک پڑھو کیونکہ جو مجھ پر ایک مرتبہ درود پاک پڑھے گا اللہ تعا پر اس درود پاک کے بدلے دس رحمتیں نازل فرماتا ہے پھر میرے لئے اللہ تعالیٰ سے وسیلہ کر کرو کیونکہ وسیلہ جنت میں ایک مقام ہے وہ صرف اور صرف ایک بندے کے لئے بنایا گیا ہے میں امید رکھتا کہ وہ اللہ تعالیٰ کا بندہ میں ہی ہوں لہذا جو شخص میرے لئے اللہ تعالیٰ سے وسیلہ کرے گا وہ میری شفاعت سے نصیب یافتہ ہو گا۔ (سعادۃ الدارین)

**الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَا مُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَعَلٰی آلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا حَبِیبَ**

حدیث نمبر **31** :۔ حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جناب رسو ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ ایک گروہ نے مجلس جمائی اور اس میں درود پاک نہ پڑھا تو روز قیامت مجلس کو حسرت و محرومی ہو گی اگرچہ وہ جنت میں بھی داخل ہو گئے ہوں۔ (مدارج النبوۃ جلد

**الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَا مُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَعَلٰی آلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا حَبِیبَ**

نمبر 32 :۔ حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ
ت میرا ذکر کسی کے سامنے کیا جائے اور وہ مجھ پر درود نہ بھیجے تو بلاشبہ اس نے مجھ پر ظلم و جفا
ارج النبوۃ جلد اول)

ۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَعَلٰی آلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا حَبِیْبَ اللّٰہِ

نمبر 33 :۔ حدیث شریف میں ہے جو کسی مجلس میں بیٹھے اور درود پاک پڑھے تو جو کچھ اس
مجلس میں گناہ واقع ہوا اسے درود پاک کی برکت سے بخش دیا جائے گا۔
ج النبوۃ جلد اول)

ۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَعَلٰی آلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا حَبِیْبَ اللّٰہِ

نمبر 34 :۔ ام المومنین حضرت سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے
ں کہ اپنی مجلسوں کو نبی کریم ﷺ پر درود پاک پڑھنے اور عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے
مزین کرو۔ (القول البدیع)

ۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَعَلٰی آلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا حَبِیْبَ اللّٰہِ

نمبر 35 :۔ حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں کہ سرکار دو جہاں
نے ارشاد فرمایا جس نے مجھ پر روزانہ سو 100 مرتبہ درود پاک پڑھا رب تعالیٰ اس کی سو
پوری فرمائے گا ستر ان میں آخرت کی اور تیس دنیا کی۔ (القول البدیع)

ۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَعَلٰی آلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا حَبِیْبَ اللّٰہِ

نمبر 36 :۔ ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے جناب
مآب ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جس کو یہ پسند ہو کہ وہ اللہ تعالیٰ سے اس حال میں ملے کہ

اللہ تعالی اس پر راضی ہو تو وہ مجھ پر کثرت سے درود پاک پڑھے۔ (القول البدیع)

الصَّلٰوةُ وَالسَّلَا مُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ وَعَلٰى آلِكَ وَاَصْحَابِكَ يَا حَبِيبَ

حدیث نمبر 37 :۔ جناب حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں کہ

نے رسول اللہ ﷺ کو ارشاد فرماتے ہوئے سنا کہ جس نے مجھ پر درود پاک پڑھا میں قیامت

دن اس کا شفیع ہوں گا۔ (القول البدیع)

الصَّلٰوةُ وَالسَّلَا مُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ وَعَلٰى آلِكَ وَاَصْحَابِكَ يَا حَبِيبَ

حدیث نمبر 38 :۔ حضرت ابو درداء رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں کہ امام الانبیاء

ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جس نے مجھ پر صبح شام دس دس مرتبہ درود پاک پڑھا قیامت کے دن

اس کو میری شفاعت نصیب ہو گی۔ (القول البدیع)

الصَّلٰوةُ وَالسَّلَا مُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ وَعَلٰى آلِكَ وَاَصْحَابِكَ يَا حَبِيبَ

حدیث نمبر 39 :۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما اکابر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے روایت

فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جس نے مجھ پر ایک بار درود پاک پڑھا اللہ تعالی

پر دس رحمتیں نازل فرماتا ہے اور جو مجھ پر 10 دس بار درود پاک پڑھے اللہ تعالی اس پر 100

رحمتیں نازل فرماتا ہے اور جو مجھ پر 100 سو بار درود پاک پڑھے اللہ تعالی اس پر 1000 ہزار

رحمتیں نازل فرماتا ہے اور جو مجھ پر 1000 ہزار بار درود پاک پڑھے جنت کے دروازے پر اس

کندھا میرے کندھے کے ساتھ چھو جائے گا۔ (القول البدیع، سعادۃ الدارین)

الصَّلٰوةُ وَالسَّلَا مُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ وَعَلٰى آلِكَ وَاَصْحَابِكَ يَا حَبِيبَ

حدیث نمبر 40 :۔ روایت ہے کہ قیامت کے دن اللہ محدثین کرام اور علماء دین کو اٹھائے گا

یاہی مہکتی ہوئی خوشبو ہو گی وہ دربار الٰہی میں حاضر ہوں گے تو اللہ تعالیٰ ان سے فرمائے گا تم
راز تک میرے حبیب (صلی اللہ علیہ وسلم) پر درود پاک پڑھتے رہے تھے فرشتو ان کو جنت میں لے
عادۃ الدارین)۔

ۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَعَلٰی آلِكَ وَاَصْحَابِكَ یَا حَبِیْبَ اللّٰہِ
اللّٰہُ عَلَی النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَ اٰلِہٖ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ صَلٰوۃً وَسَلَامًا عَلَیْكَ
لَ اللّٰہِ۔

---

## ہم پر ہے سایہ غوث اعظم (رضی اللہ عنہ) کا

فضل سے ہم پر ہے سایہ غوث اعظم کا
ہمیں دونوں جہاں میں ہے سہارا غوث اعظم کا

ا ان گرداب سے فوراً نکل آیا
وظیفہ جب انہوں نے پڑھ لیا یا غوث اعظم کا

وقت میں ستر مریدوں کے یہاں آقا
سمجھ میں آ نہیں سکتا معما غوث اعظم کا

ف فوراً ہی برسا اہل محفل پر
جو پایا ابر باراں نے اشارا غوث اعظم کا

قم باذن اللہ جلا دیتے تھے مردوں کو
بہت مشہور ہے احیائے موتیٰ غوث اعظم کا

ہ دوش اولیاء پر ہے قدم میرا
لیا سر کو جھکا کے سب نے تلوا غوث اعظم کا

نا چٹایا احمد مختار نے ان کو
تو پھر کیسے نہ ہو تا بول بالا غوث اعظم کا

قادری سو جان سے قربان ہو مرشد پر
بنایا جس نے تجھ جیسے کو بندہ غوث اعظم کا

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# درودپاک کے صیغے!

نمبر1 :۔درود غوثیہ :۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ مَّعْدِنِ الْج
وَالْکَرَمِ وَاٰلِهٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

فضیلت :۔جو شخص اس درود پاک کو پڑھنے کا روزانہ معمول بنالے تو رحمت خداوندی سے مالا
ہو جاتا ہے اور انشاءاللہ درج ذیل سات فائدے حاصل ہونگے۔☆رزق میں برکت ہوگی
تمام کام آسان ہونگے ☆نزع کے وقت کلمہ نصیب ہوگا☆ جان کنی کی سختی سے محفوظ رہے
قبر میں وسعت ہوگی ☆کسی کی محتاجی نہ ہوگی ☆ مخلوق اس سے محبت کرے گی۔
(خزینہ درود شریف)

الصَّلٰوةُ وَالسَّلَا مُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ وَعَلٰى آلِكَ وَاَصْحَابِكَ يَا حَبِيبَ و

نمبر2 :۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلَا نَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا
وَمَوْلَا نَا مُحَمَّدٍ کَمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰی لَهٗ۔

فضیلت :۔مزرع الحسنات میں ہے کہ جو شخص یہ دوردپاک ایک مرتبہ پڑھتا ہے تو ستر فرشت
ہزاردن تک اس کے نامہ اعمال میں نیکیاں لکھتے رہتے ہیں۔(فضائل درود شریف)

الصَّلٰوةُ وَالسَّلَا مُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ وَعَلٰى آلِكَ وَاَصْحَابِكَ يَا حَبِيبَ ا

نمبر3 :۔جَزَی اللّٰهُ عَنَّا (سَیِّدِنَا وَمَوْلَا نَا ) مُحَمَّدً (صلی اللہ علیہ وسلم) مَا ھُوَ اَھْلُهٗ

فضیلت :۔یہ درود پاک پڑھنے والے کے لئے بھی ستر فرشتے ہزار دن تک نیکیاں لکھتے رہتے
۔(فضائل درود شریف)

وۃُ وَالسَّلَا مُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَعَلیٰ آلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا حَبِیبَ اللّٰہِ

:۔اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلَی سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ وَّعَلَی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ ۔

ت :۔سرکار دو جہاں ﷺ کا ارشاد مبارک ہے جو شخص یہ درود پاک پڑھے اگر کھڑا تھا تو

سے پہلے اور بیٹھا تھا تو کھڑا ہونے سے پہلے اس کے گناہ معاف کر دیئے جائیں گے۔

ل درود شریف از علامہ نبہانی رحمۃ اللہ علیہ )

وۃُ وَالسَّلَا مُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَعَلیٰ آلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا حَبِیبَ اللّٰہِ

۔اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلَی سَیِّدِنَا وَمَوْلَ ا نَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا فِیْ عِلْمِ اللّٰہِ

ۃً دَائِمَۃً بِدَوَامِ مُلْکِ اللّٰہِ ۔

ب :۔ حضرت علامہ سیوطی رحمۃ اللہ علیہ سے بعض بزرگوں نے نقل کیا ہے کہ اس درود

ایک بار پڑھنے سے چھ لاکھ درود پاک پڑھنے کا ثواب حاصل ہوتا ہے۔(فضائل درود )

ۃُ وَالسَّلَا مُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَعَلیٰ آلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا حَبِیبَ اللّٰہِ

۔اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِکْ عَلَی سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ

یِّ الْحَبِیْبِ الْعَالِیْ الْقَدْرِ الْعَظِیْمِ الْجَاہِ وَعَلَی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ

فضیلت :۔جو شخص پابندی کے ساتھ ہر شب جمعہ یعنی جمعرات اور جمعہ کی درمیانی

ایک مرتبہ یہ درود پاک پڑھے گا موت کے وقت نبی کریم ﷺ کی زیارت سے مشرف ہو

ل الصلوۃ علی سید السادات )

ۃُ وَالسَّلَا مُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَعَلیٰ آلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا حَبِیبَ اللّٰہِ

۔درود رضویہ :۔صَلَّی اللّٰہُ عَلَی النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَاٰلِہٖ صَلَّی اللّٰہُ

عَلَيۡه وَسَلَّمۡ صَلٰوۃً وَسَلَامًا عَلَيۡكَ يَارَسُوۡلَ اللّٰهِ ۔

فضیات :۔اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے تین درودوں کو جمع کر
کے احادیث پاک سے اس کے بیشمار فائدے لکھے ہیں بالخصوص جو آدمی جمعہ کی نماز کے بعد مدینہ
منورہ کی طرف منہ کر کے کھڑا ہو کر سو بار یہ درود پاک پڑھے اس کو چالیس فائدے حاصل
ہونگے۔اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے صحیح العقیدہ تمام سنی مسلمانوں کو اس کی اجازت بھی عطا
فرمائی ہے۔(الوظیفۃ الکریمہ)

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَا مُ عَلَيۡكَ يَا رَسُوۡلَ اللّٰهِ وَعَلٰى آلِكَ وَاَصۡحَابِكَ يَا حَبِيۡبَ اللّٰهِ

نمبر 8 :۔درود حبیب :۔الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَا مُ عَلَيۡكَ يَا رَسُوۡلَ اللّٰهِ
وَعَلٰى آلِكَ وَاَصۡحَابِكَ يَا حَبِيۡبَ اللّٰهِ

فضیلت :۔اس درود پاک سے حضور ﷺ کی قربت نصیب ہوتی ہے دنیا کے غموں سے نجات
ملتی ہے اعمال نامے میں کثرت سے نیکیاں لکھی جاتی ہیں اور قیامت کے دن سرکار ﷺ کی
شفاعت نصیب ہو گی۔(خزینہ درود شریف از علامہ فقری)

الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَا مُ عَلَيۡكَ يَا رَسُوۡلَ اللّٰهِ وَعَلٰى آلِكَ وَاَصۡحَابِكَ يَا حَبِيۡبَ

نمبر 9 :۔درود خضری :۔

صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى حَبِيۡبِه مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِه وَاَصۡحَابِه وَسَلَّمۡ

فضیلت :۔اس درود پاک کو پڑھنے والا حضور ﷺ کا سچا غلام بن جاتا ہے دین و دنیا کی کسی چیز کی
کمی نہیں رہتی اور بالخصوص سکون قلب کی دولت نصیب ہوتی ہے۔(خزینہ)

الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَا مُ عَلَيۡكَ يَا رَسُوۡلَ اللّٰهِ وَعَلٰى آلِكَ وَاَصۡحَابِكَ يَا حَبِيۡبَ

:۔درود حل المشکلات :۔اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ
ُحَمَّدٍ قَدْ ضَاقَتْ حِیْلَتِیْ اَدْرِکْنِیْ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ ۔
۔ یہ درود پاک مشکلات اور پریشانیوں کو آسان کرنے میں بہت موثر ہے کسی تکلیف
وف وخطرہ قیدوبند اور کسی اہم پریشانی میں اس کا ورد بہت فائدمند اور نجات کا ذریعہ
ائل درود از علامہ نبہانی)۔

وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَعَلٰی آلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا حَبِیْبَ اللّٰہِ

۔درود جمعہ :۔اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ
اٰلِہٖ وَسَلِّمْ تَسْلِیْمًا ۔
۔ حدیث شریف میں ہے کہ جس نے جمعہ کے دن عصر کی نماز کے بعد اسی جگہ اسی 80
پاک پڑھا تو اس کے اسی 80 سال کے گناہ بخش دیئے جائیں گے اور اس کے نامہ اعمال
8 سال کی عبادت کا ثواب لکھ دیا جائے گا۔(سعادۃ الدارین)۔

وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَعَلٰی آلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا حَبِیْبَ اللّٰہ

اس ذکر حبیب علیہ ﷺ کو بندہ کے لئے ذریعہ نجات بنائے اور ایمان پر خاتمہ نصیب ہو
ین۔

ِ اللّٰہُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ وَنُوْرِ عَرْشِہٖ وَ زِیْنَةِ فَرْشِہٖ سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا
وَّ اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَاَزْوَاجِہٖ وَاَوْلِیَآءِ اُمَّتِہٖ وَعُلَمَآءِ مِلَّتِہٖ اَجْمَعِیْنَ

راقم الحروف :۔ خادم اہلسنت وجماعت

غلام محمد رضوری غفرلہ۔






# ماآخذ!

- ☆قرآن پاک
- ☆تفسیر خزائن العرفان
- ☆تفسیر روح البیان وفیوض الرحمٰن
- ☆شرح صحیح مسلم
- ☆نسائی شریف
- ☆مرآۃ شرح مشکوۃ
- ☆سعادۃ الدارین
- ☆مدارج النبوۃ
- ☆شان حبیب الرحمٰن
- ☆آب کوثر
- ☆فضائل درود شریف
- ☆کنزالایمان فی ترجمۃ القرآ
- ☆تفسیر نور العرفان
- ☆صحیح مسلم شریف
- ☆ترمذی شریف
- ☆مشکوۃ شریف
- ☆القول البدیع
- ☆افضل الصلوۃ علی سید السادا
- ☆دلائل الخیرات
- ☆جواہر الحدیث
- ☆خزینہ درود شریف
- ☆گلدستہ درود شریف
- ☆سیرت رسول عربی ﷺ

**ہفتہ وار محفل درود پاک** :۔ ہر جمعہ بعد از نماز عصر نورانی جامع مسجد محلہ دتے خوشاب میں درود شریف کی محفل ہوتی ہے۔ تمام مسلمان بھائی اپنے دوست احباب کے شریک ہوکر ثواب دارین اور سکون قلب کی دولت حاصل کریں۔

## ...دا توفیق دے تو ان کتابوں کا ضرور مطالعہ فرمائیں!

☆روزانہ تلاوت : قرآن پاک

☆قرآن پاک کو سمجھنے کے لئے : کنز الایمان فی ترجمۃ القرآن

☆تفاسیر : خزائن العرفان۔ نور العرفان۔ تفسیر نعیمی۔

☆دینی مسائل : فتاوی رضویہ۔ بہار شریعت مکمل۔

قانون شریعت۔ بیان شان مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم۔ شان حبیب الرحمٰن

سرور القلوب بذکر المحبوب

☆سیرت : مدارج النبوت۔ سیرت رسول عربی۔

☆مسلکی اختلاف کو سمجھنے کے لئے : دعوت فکر۔

☆اختلاف کے حل کے لئے : جاء الحق۔

☆عورتوں کی تعلیمات کے لئے : جنتی زیور۔ سنی بہشتی زیور

☆روزمرہ زندگی کے مسائل کے لئے : اسلامی زندگی۔ روحانی حقائق۔

☆ماہانہ دینی مطالعہ کے لئے : ماہانہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ۔

ماہانہ احوال و آثار لاہور

# مکتبہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ

## کے دینی تبلیغی شعبے

☆ماہنامہ رضائے مصطفیٰ چالیس سال سے خدمت دین ومسلک اہل سنت کی اشاعت میں مصروف ہے اپنے حلقہ احباب میں اسے متعارف کروائیں اور خریدار بنا کر وسعت اشاعت میں حصہ لیں۔ سالانہ چندہ 75روپے۔

☆بڑے سائز کے لاجواب مدلل تبلیغی اشتہارات وعلمائے اہل سنت کی مختلف دینی مسلکی موضوعات پر تصانیف اور امام اہل سنت اعلیٰ حضرت فاضل بریلی رحمۃ علیہ کی تصانیف مبارکہ خصوصاً کنزالایمان فی ترجمۃ القرآن حاصل کرنے کیلئے رابطہ کریں۔

☆رضوی کیسٹ ہاؤس۔ مرحوم وموجود علمائے اہل سنت وجماعت کی تقاریر جلیلہ کی آڈیو کیسٹیں اور نعت خوانان خوش الحان کی نعتوں اور مشہور اور معروف قاری صاحبان کی تلاوت کی کیسٹیں حاصل کرنے کے لئے مکتبہ کی خدمات حاصل کریں۔

**مکتبہ رضائے مصطفیٰ چوک دارالسلام گوجرانوالہ**



کمپوزنگ ابوالحسن پرنٹنگ پریس سروس اینڈ کمپوزنگ سنٹر پرانا لاری اڈا خوشاب

